# مناجات مقبول

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مناجات مقبول

یااللہ!ہم عاجز بندے تیری پاکی بیان کرتے اور تیرے ہی آگے ہاتھ پھیلاتے ہیں۔

یااللہ!ہمارے دلوں کو اخلاص کے ساتھ اپنے دین کی طرف پھیردے۔

یااللہ!ہمارے صغیرہ اور کبیرہ گناہوں کو معاف فرمادے اور پکا سچا مسلمان بنادے۔

یااللہ!ہم کو استقامت نصیب فرما اور ہمارے قدموں کو صراط مستقیم پر قائم رکھ۔

یااللہ!اپنی رضانصیب فرما اور جس میں تو راضی ہو وہ کام کرنے کی توفیق عطا کردے۔

# مناجات مقبول

یااللہ!تو ہم سے راضی ہوجا ،ہم کو شیطان اور نفس کے شر سے بچااورایمان پر خاتمہ کرنا۔

یااللہ!اپنی خاص رحمت نازل فرما اورتو اپنے قھروغضب سے بچانا اورقیامت کے دن رسوائی سے بچانا۔

یااللہ!عرش کے سایہ میں جگہ دینا اور اپنا دیدار محمد ﷺ کی شفاعت کے ساتھ جنت میں عطاکرنا۔

یااللہ!تمام مسلمانوں کو غفلت سے بیدار کردے اور اسلام کا بول بالاکردے۔

یااللہ!اسلام کی حفاظت فرماناہماری خطاؤں کو معاف فرماکر قبرکے اندھیرے عذاب سے بچانا۔

یااللہ!قبر میں منکر نکیر کے سوالوں کے جواب میں تو ہماری مدد فرمانا ہمارا

مناجات مقبول

نامہ اعمال داہنے ہاتھ میں دینا۔

یااللہ!تو ہم کو حلا ل روزی عطافرما اور ہمارے کاروبار میں برکت کے ساتھ ترقی عطاکردینا۔

یااللہ!اخلاص نصیب فرما اورہمار ے دلوں میں سے حسد، بغض، کینہ دورفرما۔نماز پڑھنے اورذکروتلاوت کرنے کیروزانہ کرنے کی توفیق عطافرما۔

یااللہ! تو ہم کو دجال کے فتنوں اورموت کی سختی، قبر کے عذاب کی گرمی اور جہنم کی آگ سے بچانا۔

یااللہ! ہم پر جو بے حسی طاری ہے اسے دور فرما،سب مسلمانوں کو " توبہ" کی توفیق عطافرما۔

یااللہ! تمام عالم میں جہاں جہاں مسلمانوں پر تباہیاں اور بربادیاں ہورہی ہیں

اسے دور فرما۔

یااللہ!ہماری توبہ اور استغفارکو قبول فرمالیجئے اور اپنے قہر کو ہم سے دور کردیجئے۔

یااللہ!ہم سب کو ہر طرح کے مصائب اور آلام سے ہر طرح کے حادثات سے بچا۔

یااللہ!ہمارے وجود کو دنیا وآخرت کے دردناک عذاب سے بچا۔

یااللہ!جو حاضر ہیں ان کے حق میں بھی اور جو حاضر نہیں ہیں ان کے حق میں ہماری دعائیں قبول فرما۔

یااللہ!پل صراط کا راستہ آسان فرمانا اور اپنے دیدار کے ساتھ جنت الفردوس میں جگہ عطاکرنا۔

## مناجات مقبول

یااللہ!تنگدستی، خوف گھبراہٹ اور قرض کے بوجھ کو دور فرما اور محمد ﷺ کے لائے ہوئے طریقوں پر چلنے کی توفیق عطاکراور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جیسی زندگی گزارنے کی توفیق عطاکر۔

یااللہ!کل مومن اور مسلم بچوں کو علم دین کی دولت عطافرمااور ان کو نیک اور صالح بنا۔

یااللہ!ہمیں لوگوں کے عیب دیکھنے سے بچا اور لوگوں کی خوبیاں دیکھنے کی توفیق عطافرما۔

یااللہ!حضورﷺ کے دین کو ساری دنیا میں زندہ فرما اور ذریعہ کے طور پر سب گھر والوں کو محنت کرنے کی توفیق عطافرما۔

یااللہ!ہمارے مالوں اور جان اور اولاد سبھی کو دین کے زندہ ہونے کا ذریعہ بنادے۔

# مناجات مقبول

یااللہ!ہم گناہوں کے بوجھ سے دبے ہوئے ہیں اور صرف تیری رحمت کا آسرا ہے توہم کو اپنے حبیب پاک ﷺ کے طفیلروزقیامت بخش دینا۔

یااللہ!قیامت کے دن حضور اکرم ﷺ کے دست مبارک سے حوض کوثر پینانصیب فرمانا۔

یااللہ!ہمارے دلوں میں اپنی اور اپنے رسول ﷺ کی محبت عطاکر اور ہماری دعاؤں کو قبول فرمانااور اسلام پر خاتمہ بالخیرکرنا ۔آمین ثم آمین

یااللہ!جو لوگ قبروں کے اندر ہیں تیری رحمت پر بھروسہ کئے ہوئے ہیں تیری بارگاہ سے توقع رکھتے ہیں کہ انھیں بلند درجے عطافرما تو ان کی قبروں کورحمت کی جگہ بنادے اور ان سب کو اپنی رحمت سے بخش دے۔

یاارحم الراحمین اپنی رحمت سے میری درخواست قبول فرمالیجئے اے کھولنے والے

یامفتح الابواب ویامسبب الاسباب یامقلب القلوب والابصار

## مناجات مقبول

اے کھولنے والے دروازوں اوراے سبب پیداکرنے والے اسباب کےاور اے پھیرنے والے دلوں کے اور نگاہوں کے

ویاغیاث المستغیثین ،ویادلیل المتحیرین ویامفرج المحزونین

اور اے فریاد کو سننے والے فریاد کرنے والوں کے اے راہ بتانے والے حیرانوں کےاور اے فرحت دینے والے غمگینوں کے

اغثنی اغثنی اغثنی

میری فریاد سن لے میری فریاد سن میری فریاد سن

توکلت علیک یا ربی وفوضت الیک امری یا رب یا رب یا رب

## مناجات مقبول

بھروسہ کیا میں نے تجھ پر اے پروردگار میرے اور سپردکیا میں نے تجھ کو اپنا کامائے پروردگار اے پروردگارark: OLE_LINK33";>

یا باسط یا رزاق یا فتاح یا کریم

یااللہ اے خوشحالی بخشنے والے اے روزی دینے والے اور اے رحمت کے دروازے کھولنے والے اے سخی

بدھ کی رات

دورکعت نفل اس طرح پڑھے کہ اول رکعت بعد الحمد کے سورۃ الفلق دس بار اور دوسری رکعت میں سورۃ الناس دس بار پڑھے تو اترتے ہیں ہر آسمان پر
سترہزارفرشتے اور لکھتے ہیں یہ نفل پڑھنے والے کے لئے ثواب قیامت تک۔

محمد راشد حنفی